تھے کہ آپ سر دینا گوارا کر لیں گے مگر بیعت نہ کریں گے کیا ناظرین نے مروان کی حالت نہیں دیکھی جس نے والیٔ مدینہ کو سوال بیعت سے پہلے ہی یہ مشورہ دیا تھا کہ امام حسینؑ علیہ السّلام کو قتل کر دیا جائے اسی طرح عبید اللہ بن زیاد نے کہا تھا کہ حسینؑ سے کہو کہ ہماری بات مان لیں، پھر بعد میں ہم اپنی رائے پر عمل کریں گے۔ یہ بھی دیکھو کہ ان لوگوں نے مسلم کو کس طرح امان دی اور بعد میں کس طرح قتل کیا۔ اب رہا معاویہ کا معاملہ تو وہ اہلبیت اظہار سے شدت عداوت کے باوجود بڑا سیاستدان اور وقت شناس تھا اور وہ احتیاط کے دامن کو چھوڑنا نہ چاہتا تھا وہ جانتا تھا کہ اہل بیت کو علانیہ قتل کرنا اپنی سلطنت کے تابوت میں آخری کیل ٹھونکنے کے مترادف ہے اس طرح فوراً لوگ مخالف ہو جائیں گے یہی وجہ تھی، کہ وہ آل رسولؐ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے ہمیشہ ظاہری طور سے بہ مدارات پیش آتا تھا، اور اس کی اسی چالبازی سے مجبور ہو کر امام حسنؑ علیہ السّلام نے اس سے صلح کر لی۔ اور امام حسین علیہ السّلام نے بھی اس سے جنگ نہ کی بلکہ اپنے بیٹے یزید کو بھی یہی وصیت کر کے مرا کہ وہ حسینؑ سے بظاہر تعرض نہ کرے کیونکہ وہ جانتا تھا کہ یہ اس کے زوالِ سلطنت کا سبب بن سکتا ہے۔ (مترجم عرض کرتا ہے) سب سے بڑا فرق صلح حسنؑ و حرب حسینؑ میں سوالِ بیعت ہے۔ امام حسنؑ علیہ السّلام سے معاویہ نے بیعت کب طلب کی، صرف حکومت واقتدار کی طلب کی، جس سے امام حسنؑ نے دستبرداری اختیار فرمائی۔ امام حسینؑ سے بھی اگر یزید صرف حکومت واقتدار کا طالب ہوتا، تو ہو سکتا کہ آپ اس کے کام سے کام نہ رکھتے بشرطیکہ وہ علانیہ دین اسلام کا مسخر نہ اڑاتا مگر اس نے آپ سے بیعت کا مطالبہ کیا تھا اور یہ مطالبہ وہ ہے جس کے آگے نہ حسینؑ کے بھائی نے سر جھکایا نہ باپ نے نہ آپ کی کسی اولاد امجاد نے۔ امام حسنؑ سے بھی اگر معاویہ بیعت کا طلب گار ہوتا تو پھر حسنؑ، حسینؑ علیہما السّلام سے پہلے کربلا بنا دیتے۔ لہٰذا حسنؑ و حسینؑ کی سیرت کا موازنہ وہ غلط ہے، یہ موازنہ اس وقت درست تھا، جب دونوں سے ایک ہی سوال کیا جاتا بیعت کا سوال تھا۔

ختم شد حصّہ اوّل